اس کی لمبی سی گاڑی جب اس بدبودار تنگ گلی کے سامنے جا کر رکی تو پنجرے نما کوٹھریوں سے سستے کریم پوڈر اور گہری گہری لپ اسٹک سے بجے کتنے ہی باسی چہرے جھانکنے لگے۔

سب کو نظر انداز کرتا ہوا وہ شالو کی کوٹھری میں چڑھ گیا۔ بائی جی کان میں ٹوٹی بیڑی دبائے 'میلی رکابی میں بھیل پوری کے پھنکے لگا رہی تھیں۔ گاڑی کو اپنے گھر کے سامنے رکتا دیکھ کر وہ ذرا نا قابل یقین انداز میں لڑکھڑائی تو تھیں۔ لیکن یہ سوچ کر کہ وہ کہاں اور ایسی گاڑی کہاں۔ پھر بھیل پوری میں جت گئی تھیں لیکن اب اتنے پورے اور اونچے مرد کو اپنے سامنے دیکھ کر وہ پوری کی پوری بوکھلا ئیں اور جو اٹھی ہیں تو رکابی مع بھیل پوری کے ان کے ہاتھ سے چھوٹ کر گی اور کھڑ کھڑ کی آواز کے ساتھ گول گول گھومنے لگی۔

اس شان اور رعب داب کی وجہ سے وہ اسے پہچان نہ پائیں سب نئے چہرے تھے۔ وہ رک رک کر بولا۔

''وہ۔۔ شالو بی بی کہاں ہیں؟''

دو چار لڑکیاں کھسر پھسر کر کے ہنسنے لگیں۔

بائی جی کراری آواز سے بولیں (کراری آواز لجاجت سے اور خوشامد سے بوجھل تھی)

''اُتی پرانی باسی چھوکری کو کیا پوچھا سرکار۔۔ ادھر دیکھو۔۔۔۔''

وہ سٹ پٹا کر بولا ''جی مجھے ان سے کچھ بات کرنی تھی۔ وہ شالو بی بی اور ان کی ایک ساتھی چنی۔۔۔''

''ارے وہ چنی۔'' بڑھیا نفرت سے بولی ''سڑ گئی رانڈ وہ تو۔''

''جی'' اشرف کا دل دکھ گیا۔ بڑھیا لا پرواہی سے بولی۔ ''ہاں کوئی روگ لگ گیا تھا پورا انگ دانوں پھنسیوں سے بھر گیا تھا۔ کوئی منہ میں پانی ڈالنے کو بھی خالی نہ تھا۔ وہی پاگل رانڈ شالو اس کو لے کر گئی ہسپتال میں داخل کروائی 'پوری جمع جتھا اس پر لٹا دی اپنی اس گدھے کی اولاد نے۔''

''جی۔۔!'' اشرف کو یقین نہ آیا۔ ''مگر مجھے تو ایسا یاد پڑتا ہے کہ ان کی اور چنی کی سخت لڑائی رہتی تھی۔'' وہ بڑی مشکل سے بولا۔

''لڑائی تو ایسی رہتی تھی کہ مرغیوں کی بطخوں کی چڑیلوں کی لڑائی کیا ہوئینگی' جیسی وہ شالو حرام کی جنی اس سے لڑتی تھی مگر وہ چنی بیمار پڑی تو بولی میں اس کا علاج نہیں کراؤں گی تو کون کروائیں گی۔ یہ تو اس کی روزی کا سوال ہے۔ صحت مند رہیں گی تو ہی کوئی اس کے پاس پھٹکے گا نہی تو وہ اپنا پیٹ کیسے پالیں گی۔ ایسا بول کے ہی تو وہ اس کو لے گئی تھی۔''

''آپ کو پتہ ہے وہ اس وقت کون سے ہاسپٹل میں ملیں گی؟''

بڑھیا نے کچھ اچنبھے سے اشرف کو دیکھا جیسے اس کے دماغ ہونے میں شک کر رہی ہو پھر ہاتھ جھٹک کر بولی:

"ارے صاحب چنی کی بیماری اس کو بھی لگ گئی تھی اور اسی بیماری میں وہ چٹ پٹ بھی ہو گئی۔ میں خود ہسپتال گئی نہ اپنی چھوکریوں کو جانے دی۔ ایک آدھ کو اور بھی یہ روگ لگ جاتا تو میری روزی کا کیا ہوتا؟ کیا ہوتا؟؟ بولو؟"

اشرف اس سوال کا کوئی جواب نہ دے سکا۔

---